**منور مادیوان** کی زیر نظر کتاب اُن کی اُس انگریزی تصنیف کا ترجمہ ہے جو بقول محمد حسنین ہیکل چیف ایڈیٹر "الاہرام" قاہرہ "عرب اسرائیل تنازعے پر اپنی قسم کی بہترین کتاب کی حیثیت رکھتی ہے"، مئی ۱۹۶۶ء میں اس کا پہلا ایڈیشن شایع ہوا۔ اب تک اس کے پانچ انگریزی ایڈیشنوں کے علاوہ ہندی اور عربی ترجمے بھی چھپ چکے ہیں، بنگالی، ملیالم، تامل، فرانسیسی اور فارسی تراجم جلدی ہی شایع ہونے والے ہیں۔

قبولِ عام کی اس سند کے علاوہ صدر جمال عبدالناصر، شریمتی اندرا گاندھی، سردار سورن سنگھ، جناب ایم، سی چھگلہ اور دوسرے کئی عرب اور ہندوستانی رہنما منور مادیوان کے اِس تاریخی کارنامے کی داد دے چکے ہیں۔

نئی دہلی میں مقیم سب ہی عرب ملکوں کے سفیر اور نمائندے اپنی ایک میٹنگ میں متفقہ طور پر مصنّفہ کے کام کے لئے دلی شکریہ ادا کر چکے ہیں، بغداد کے روزنامہ "خلیج العربی" نے اس کتاب کو "گاندھی اور نہرو کی سرزمین سے عربوں کی حمایت میں اٹھنے والی سب سے مدلّل پُرزور اور ناقابل تردید آواز" کا نام دیا ہے۔

انگریزی کے سرکردہ روزنامہ "میل" مدراس کے الفاظ میں "منور مادیوان کی کتاب کو نہ عربوں کے حامی نظر انداز کر سکتے ہیں اور نہ اسرائیل کے دوست، ہم خود ان کے نظریات سے اتفاق نہیں رکھتے لیکن ان کی محنت معلومات کی ہمہ گیری، پُرزور انداز بیان اور ٹھوس دلیلوں کی تائید کئے بغیر نہیں رہ سکتے۔"

زیر نظر ترجمہ کرتے وقت مصنّفہ نے وہ کئی اہم اضافے بھی کر دیئے ہیں جو حالیہ جنگ کے باعث ضروری ہو گئے تھے، اس اعتبار سے کتاب کا اردو روپ انگریزی کے مقابلہ میں کہیں زیادہ طویل بھی ہے اور ہمہ گیر بھی۔



(المیہ فلسطین ماضی، حال اور مستقبل کے آئینے میں)

# عرب اور اسرائیل

منورما دیوان